Item # G-2

# کام کے دوران
# جلد کی حفاظت



مرکز برائے بہتری حالات کار و ماحول
محکمہ محنت، حکومت پنجاب

# کام کے دوران
# جلد
# کی حفاظت

مرکز برائے بہتری حالات کار و ماحول
محکمہ محنت، حکومت پنجاب



تصنیف : سعید احمد اعوان
ایم ایس سی کیمسٹری (گولڈ میڈلسٹ)
ایم ایس سی (آکوپیشنل ہیلتھ یو۔کے)
ڈائریکٹر
مرکز برائے بہتری حالات کار و ماحول
محکمہ محنت، حکومت پنجاب

# وزیر محنت وانسانی وسائل حکومت پنجاب کا پیغام

محنت کشوں کو حادثات اور بیماریوں سے بچنے کا شعور پیدا کرنے کے لیے محکمہ محنت وانسانی وسائل نے پہلی مرتبہ بڑے پیمانے پر آگہی کی ایک مہم کا آغاز کیا ہے۔ یہ کتابچہ اسی مہم کی ایک کڑی ہے۔ موجودہ حکومت محنت کشوں کو ان کے جائز حقوق دلانے اور ان کے لیے سہولیات مہیا کرنے کے لیے شب و روز کوشاں ہے۔ کارکنوں کے لیے صوبے کے تمام کونوں میں رہائشی سہولتیں اور ہسپتال تعمیر کیے جا رہے ہیں۔

ہماری حکومت کا یقین ہے کہ ملک کی معیشت تبھی ترقی کر سکتی ہے جب کارکن دل جمعی کے ساتھ اور صحت مند ماحول میں کام کریں گے۔ میری اپنے محنت کش بھائیوں اور بہنوں سے استدعا ہے کہ وہ اس کتابچے میں دی گئی ہر معلومات نہ صرف خود عمل کریں بلکہ اپنے دیگر ساتھیوں تک بھی پہنچائیں۔

خیر اندیش

سید اختر حسین رضوی

وزیر محنت وانسانی وسائل حکومت پنجاب



| | | |
|---|---|---|
| ناشر | : | مرکز برائے بہتری حالات کار و ماحول<br>محکمہ محنت، حکومت پنجاب |
| اشاعت | : | 2005 |
| تعداد اشاعت | : | 4400 |
| ڈیزائننگ | : | افتخار حسین 0303-6408526<br>042-7539423 |
| پرنٹر | : | وڈ پیکر پرنٹرز۔ پبلشرز لاہور<br>042-7224382-0303-6423261 |

# ابتدائیہ

کام کے دوران پیش آنے والے خطرات کی وجہ سے ہر سال لاتعداد کارکن بیماریوں اور حادثات کا شکار ہوجاتے ہیں۔ ذراسی احتیاط اور پیش بندی سے ان خطرات سے محفوظ رہا جاسکتا ہے۔

محکمہ محنت وانسانی وسائل حکومت پنجاب کارکنوں کی صحت وتحفظ کے لئے کوشاں ہے یہ کتابچہ اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے یہ کتابچہ کارکنوں، مینجروں اور مالکان میں صحت وتحفظ سے متعلق شعور بیدار کرنے کے لئے انتہائی مفید ثابت ہوسکتا ہے۔ مجھے امید ہے کہ کارکن اس کا بھرپور فائدہ اٹھائیں گے۔ محکمہ محنت ''مرکز برائے بہتری حالات کار و ماحول'' صوبے بھر میں صحت وتحفظ اور حالات کار کی بہتری کے لیے سرگرداں ہے۔ میری آپ سے استدعا ہے کہ اس مرکز کی سہولیات سے بھرپور استفادہ کریں۔

شاہنواز بدر
سیکرٹری محکمہ محنت وانسانی وسائل
حکومت پنجاب

# ذاتی کوائف

نام ______________________

ولدیت ______________________

عہدہ ______________________

شناختی کارڈ نمبر | | | | | | | | | | | | | | | |

ادارہ کا نام ______________________

ادارہ کا ایڈریس ______________________

ایمرجنسی فون نمبر __________ بلڈ گروپ __________



بیرونی دنیا اور اندرونی اعضاء کے درمیان جلد ایک مضبوط دیوار کا کام کرتی ہے۔ ہماری جلد متعدد تہوں سے مل کر بنی ہے جس میں چربی کے سالے پانی اور پانی میں حل شدہ اشیاء کو اندر داخل ہونے دیتے ہیں۔لیکن بعض اشیاء چربی کو حل کر لیتی ہیں یوں یہ کیمیکل جلد میں سے گزر کر دوران خون میں بھی شامل ہو جاتے ہیں اور صحت کے گونا گوں مسائل کا باعث بنتے ہیں۔



کام کے دوران اور روزہ مرہ کی گھریلو سرگرمیوں کے دوران بعض اشیاء سے واسطہ پڑتا ہے جو نہ صرف جلد کو خراب کرتی ہیں بلکہ اس میں سے گزر کر پورے جسمانی نظام کو متاثر کر سکتی ہیں۔



ننگے ہاتھوں سے پالش یا پینٹ کرنے سے
جلد اور اندرونی نظام متاثر ہوسکتا ہے۔



گھر میں کام کے دوران استعمال ہونے والے بہت سے تیزابی اور اساسی کیمیکل جلد پر آبلے اور زخم پیدا کر دیتے ہیں۔

OCCUPATIONAL
DERMATOSES

اگر جلد پہلے سے زخمی ہو تو بہت سے کیمیکل اس کے راستے دوران خون میں شامل ہو کر بیماریاں پیدا کرتے ہیں۔ اسی طرح سے بعض کیڑے مار ادویہ بھی جلدی اور دیگر امراض کا باعث بنتی ہیں۔



# روزمرہ کی سرگرمیوں میں جلد کو نقصان دینے والے مادے

غیر صابونی مصفی، جوڑ لگانے والے مادے جیسے گلو، پینٹ اور نیل پالش میں موجود محلول، جیولری اور گھڑیوں وغیرہ کی سطح پر موجود نکل۔



## لکڑی کے کام اور فرنیچر سازی میں جلد کو نقصان دینے والے مادے

لکڑی کا برادہ، اینمل (enamel) سپرے میں شامل سالونٹ، وارنش، ریزن میں شامل اپاکسی اور فارملڈی ہائیڈ وغیرہ۔



کاشتکاری کے دوران کیڑے مار ادویہ جلد
کو نقصان پہنچاتی ہیں۔



# گاڑیوں کی ورکشاپس میں کام کے دوران جلد کو نقصان پہنچانے والے مادے

پٹرول، مٹی کا تیل، پینٹ، تھنر اپاکسی والے ریزن

گریس، موبل آئل وغیرہ۔



انجینئرنگ کی ورکشاپس میں کام کے دوران جلد کو نقصان پہنچانے والے مادے کٹنگ آئل، پینٹ، تھنر، اساس، تیزاب۔



پرزوں کو دھوتے وقت ننگے ہاتھوں سے پٹرول چھونے سے جلد پر اور جسم پر زہریلے اثرات مرتب ہو سکتے ہیں۔



# جلد کی سوزش

## (Dermatitis)

بعض کیمیکل جب جلد کے ساتھ چھوتے ہیں تو یہ سوجن کا شکار ہو جاتی ہے، سرخ ہو جاتی ہے اور پھٹ جاتی ہے۔ بہت سے تیزاب، الکلی مادے، ڈٹرجنٹ اور کٹنگ آئل وغیرہ اس بیماری کا موجب بنتے ہیں۔



## الرجی والی سوزش

اس بیماری میں بھی علامات بالکل ویسی ہی ہوتی ہیں جو کہ اوپر بیان کی گئی ہیں لیکن ایک دفعہ لاحق ہونے کے بعد آدمی کو ساری زندگی کے لئے متعلقہ مادے سے الرجی ہو جاتی ہے اور زندگی میں دوبارہ جب بھی اس مادے کے ساتھ کام کرے گا الرجی کی علامات نمودار ہوں گی۔



بعض مادے جن میں تیزاب اور الکلی مادے
شامل ہیں جلد کو گلا دیتے ہیں۔



# جلد کو نقصان دہ مادوں سے بچا کر رکھیں



الرجی کی صورت میں اس مادے سے،
جس سے الرجی ہو کام نہ کریں۔



جلد پر تیزاب یا دوسرے مضر مادے لگنے کی صورت میں فوراً متاثرہ حصے کو اچھی طرح دھو ڈالیں۔ آلودہ کپڑے فوراً اتار دیں۔



جلد کی حفاظت کے لئے مناسب حفاظتی لباس پہنیں۔



ہاتھوں کو ہمیشہ پانی اور صابن سے صاف کریں۔

پٹرول یا مٹی کا تیل ہرگز استعمال نہ کریں اس سے

خطرناک بیماریاں لاحق ہوسکتی ہیں۔



کام کے لئے الگ لباس
رکھیں جسے کام کے بعد
تبدیل کریں۔




گریس وغیرہ کو جلد کے ساتھ لگنے سے بچانے کے لئے Barrier cream یا Vaseline استعمال کریں۔

# صحت وتحفظ اور ماحول کے مسائل سے آ گاہی
# کارخانوں اور اداروں کی دہلیز پر

☆ کارکنوں اور آجروں میں صحت وتحفظ اور ماحول کے متعلق شعور بیدار کرنے کے لیے موبائل ٹریننگ یونٹ رواں دواں ہے۔

☆ یہ یونٹ آپ کے ادارے میں بھی تربیت فراہم کرنے کے لیے تیار ہے۔
مزید معلومات کے لیے ہم سے رجوع کریں۔

# ویب سائٹ

سنٹر فار دی امپروومنٹ آف ورکنگ کنڈیشنز اینڈ انوائرمنٹ لاہور کی ویب سائٹ آپ کی راہنمائی کے لیے ہمہ وقت موجود ہے۔ اس سے فائدہ اٹھائیں۔

**www.ciwce.org.pk**

# دستیاب سہولیات

سنٹر فار دی امپروومنٹ آف ورکنگ کنڈیشنز اینڈ انوائرمنٹ لاہور میں صحت و تحفظ اور ماحول کی بہتری کے لیے جدید ترین سہولیات میسر ہیں۔

- ★ جدید ترین آلات سے مزین لیبارٹریاں۔
- ★ لائبریری۔
- ★ ویڈیوز۔
- ★ مشاورتی خدمات۔
- ★ جدید ترین معلومات کی دستیابی۔

